Estd. 1934

یادگار محترمہ خاتون اکرم جنت مکانی

# جوہرِ نسواں دہلی

جلد ۱۱ نمبر ۷

اگست

۱۹۳۲ء

زیر ایڈیٹر
... الخیری
... عصمت



مختلف قسم کی زنانہ دستکاریوں کا مفید مجموعہ
جوہر انگریزی مہینہ میں ایک بار دفتر عصمت کوچہ چیلاں دہلی سے شائع ہوتا ہے

ایڈیٹر

مؤلفہ غائرہ فاطمہ گلدستہ کشیدہ | مؤلفہ آمنہ نازلی موتیوں کا کام | مؤلفہ سید اشرف گلدستہ تارکشی

قیمت فی پرچہ چار آنے

چندہ سالانہ تین روپیہ

# مصنوعۂ حضرت علامہ راشد الخیری کی تصانیف

## تاریخ و سیرت

- آمنہ کا لال ۵ر
- سیدہ کا لال ۱۲ر
- الزہرا عہ
- نوبت پنج روزیا وداع ظفر عمہ
- وداع خاتون ۵ر
- ایمن کا دم واپسیں ۴ر
- دلی کی آخری بہار عہ
- بزم رفتگاں (بانصویر) ۱۰ر
- داستان پارینہ ۱۲ر

## مذہبی مضامین

- احکام نسواں عہ
- محسن حقیقی ۶ر
- دعائیں ۸ر
- قرآنی قصے عمہ
- زیور اسلام عہ

## سیاسی صحافی سیاحی مضامین

- شہید مغرب عہ
- یادگار تمدن ۶ر
- عالم نسواں ۸ر
- سیاحت ہند عہ

## مضامین کے متفرق مجموعے

- عروس مشرق ۱۰ر
- گدڑی میں لعل عمہ
- مسلمان عورت کے حقوق ۱۲ر
- نالۂ زار ۱۲ر
- بلبل بیمار ۱۰ر
- ساجن موہنی ۴ر
- شادی کا انتخاب ۸ر
- فریب ہستی ۶ر
- بے فکری کا آخری دن ۴ر
- چمنستان مغرب عہ
- بکھری ہوئی پتیاں عمہ

## اصلاحی معاشرتی ناول

- حیات صالحہ عمہ
- منازل السائرہ مکمل عمہ
- صبح زندگی عمہ
- شام زندگی عہ
- شب زندگی دو حصے عمہ
- نوحۂ زندگی ۱۲ر
- طوفان حیات عہ
- جوہر قدامت عمہ

## اسلامی تاریخ بطرز ناول

- ماہ عجم عمہ
- عروس کربلا عمہ
- یاسمین شام عمہ
- محبوبۂ خداوند ۱۲ر
- تیغ کمال عہ
- شہنشاہ کا فیصلہ ۴ر
- منظر طرابلس ۵ر
- شاہین و دراج ۸ر
- در شہوار ۸ر

## مذاحیہ افسانے

- نانی عشو ۱۰ر
- ولایتی نخمی ۶ر
- دادا اماں کا تجربہ ۸ر

## نظموں کے مجموعے

- رو داد قفس ۱۰ر
- گرفتار قفس ۴ر

## ادب لطیف و انشا

- قلب حزیں ۸ر
- لڑکیوں کی انشا ۱۲ر
- مسلی ہوئی پتیاں ۶ر

## لڑکیوں کا نصاب زیر طبع

## اصلاحی معاشرتی افسانے

- بنت الوقت ۸ر
- سراب مغرب ۸ر
- فسانۂ سعید ۸ر
- سوہانے نقد ۵ر
- تحفۂ شیطانی ۱۲ر
- سات روحوں کے اعمالنامے ۸ر
- غدر کی ماری شہزادیاں ۱۲ر
- سنجوگ ۱۰ر
- ستونتی ۷ر
- سوکن کا جلاپا ۵ر
- موودہ ۷ر
- تفسیر عصمت ۵ر
- انگوٹھی کا راز ۲ر
- منازل ترقی ۴ر
- بچہ کا کرتہ ۴ر
- ویدیا کی سرگذشت ۴ر
- چہار عالم ۴ر

## مختصر افسانوں کے مجموعے

- جوہر عصمت عمہ
- سیلاب اشک بتصویر عہ
- طوفان اشک عہ
- قطرات اشک عمہ
- خدائی راج عہ
- نسوانی زندگی ۸ر
- گلدستۂ عید ۸ر
- گوہر مقصود ۶ر
- گرداب حیات عہ
- بساط حیات ۶ر
- جور اور انسان ۱۲ر
- نشیب و فراز ۴ر

## کھانا پکانے کی مستند کتابیں

- عصمتی دسترخوان عمہ
- مشرقی مغربی کھانے عمہ
- عصمتی ہنڈ کلیا ۸ر
- ناشتہ ۱۰ر
- بچوں کے کھانے ۸ر
- بیماروں کے کھانے ۱۰ر
- مذاقیہ کھانے ۶ر

## دیگر تصانیف محترمہ آمنہ نازلی

- دولت پر قربانیاں (افسانے) ۸ر
- تاریخی لطیفے ۸ر
- عقل کی باتیں ۸ر
- ہنسی کی باتیں ۸ر

## تصانیف منشی پریم چند

- دودھ کی قیمت (افسانے) عہ
- روحانی شادی (ڈراما) ۶ر

## تصانیف رازق الخیری

- وداع راشد ۸ر
- عصمت کی کہانی ۸ر

## تصانیف مولنا سیماب اکبرآبادی

- زنانہ بستہ (۲ حصے) عہ
- آفتاب زندگی ۶ر
- شباب زندگی ۶ر

## تصانیف صاحبزادہ ولی احمد خاں ایم اے

- مختصر و نیلو باشتیوں کی دنیا کے عمہ
- انشائے سلمیٰ (زنانہ خطوط) ۶ر

## کچھ اور زنانہ کتابیں

- پردہ و تعلیم (مذہبی و سیاسی نظر) ۱۲ر
- خواتین (ادبیں دلچسپ تہ کو) ۶ر
- خیابان نسواں (مفید مضامین) ۱۲ر

## زنانہ دستکاری کی نہایت مفید کتب

- عصمتی کردشیا عمہ
- عصمتی کشیدہ عہ
- گلزار دخشاں عہ
- گلدستۂ کشیدہ عمہ
- گلشن زہرہ عمہ
- چمنستان خیاطی (سوئی کا کام) عمہ
- گلستان خیاطی عمہ
- موتیوں کا کام عمہ
- سلمہ ستارہ کا کام عمہ
- اونی کام سلائیوں سے عمہ
- گوٹہ کناری کا کام عمہ
- جالی کا کام عمہ
- تارکشی کا کام عہ
- گلدستۂ تارکشی عمہ
- کراس اسٹچ ورک عمہ
- جوہر نسواں (راشد الخیری نمبر) عہ
- شمیم سوزن کاری عمہ
- خواتین کی دستکاریاں ۸ر
- لکڑی کا باریک کام ۸ر
- وصلی کا کام ۸ر

## عورتوں کی خاص کتابیں

- زچہ خانہ (۲ حصے) عمہ
- سنگھار خانہ عمہ

## نامور خواتین کے افسانے و ناول

- انوری بیگم عمہ
- جاں باز ۱۲ر
- غیرت کی پتلی ۶ر
- شہید وفا عہ
- چاردرخ ۴ر
- فیروزہ ۸ر

## کچھ اور نہایت مفید کتابیں

- صنعت و حرفت عمہ
- تندرستی ہزار نعمت ۴ر
- بچوں کی تربیت ۱۰ر
- آئینۂ موثر عمہ
- کپڑے کی چھپائی ۸ر

## تصانیف محترمہ خاتون اکر

- جمال ہمنشیں
- گلستان خاتون (افسا
- پیکر وفا
- بچھڑی بیٹی

## تصانیف محترمہ صغرا ہم

- مشیر نسواں یا زہ
- سرگذشت ہاجر
- تحریر النسا
- موہنی

## تصانیف محترمہ بلقیس

- خانہ داری کے تجربا
- مفید نسواں

## تصانیف محترمہ حجاب

- ادب زریں
- نغمات موت

## تصانیف محترمہ سرو جہا

- پھول پھلواری و باغبانی کو
- شہزادی نیلو فر (بچوں کیلیے م

## زنانہ افسانے و گ

- افسانۂ حرم
- دامن باغباں
- دیہاتی گیت

## زنانہ نظمیں

- شمع خاموش
- آئینۂ جمال

## بچوں کے لیے کہ

- جاپانی کہانیاں
- مزیدار کہانیاں
- بچوں کی دنیا

## خواتین کے لیے د

- معنفوں کی کتا
- بکھرے موتی

جوہر نسواں ہر انگریزی مہینہ کی ۱۰ تاریخ کو شائع ہوتا ہے

سالانہ چندہ پیشگی بذریعہ وی پی
مع خاص نمبر مارچ [illegible]
بغیر خاص نمبر مارچ [illegible]

۸/

# جوہرِ نسواں دہلی

آٹھواں سال | فہرست بابت ماہ اگست سنہ ۱۹۴۲ء | جلد ۸ نمبر ۶



(باہتمام رازق الخیری پرنٹر و پبلشر محبوب المطابع دہلی میں چھپ کر دفتر رسالہ عصمت ... دہلی سے شائع ہوا)

# آپ اور ہم

## جوہر نسواں کا سولھواں خاص نمبر

پانچ سات ماہ سے کاغذ کا سخت قحط ہے یعنی یہ ہی نہیں کہ کاغذ کی قیمت پانچ چھ گنی ہوگئی ہے بلکہ کاغذ کا فراہم ہونا ہی بہت مشکل ہوگیا ہے۔ ایسی حالت میں خاص نمبر شائع کرنا کافی پریشانی کا باعث ہے لیکن جوہر نسواں کی روایات جس طرح ابتک قائم رکھی گئی ہیں آئیندہ بھی قائم رکھنے کی کوشش کی جائے گی۔ چنانچہ ستمبر اکتوبر کا جوہر نسواں مثل سابق سالگرہ نمبر ہوگا اور اس میں مختلف دستکاریوں کے متعدد منتخب نمونے دیے جائیں گے۔ جوہر نسواں کے اس سولھویں خاص نمبر یعنی سالگرہ نمبر کی قیمت ایک روپیہ ہوگی مگر خریداروں کو سالانہ چندہ میں دیا جائے گا۔ جن بہنوں کا سال خریداری اگست یا ستمبر میں ختم ہوتا ہے ان کے خریداری نمبر صفحہ ۲۷ پر درج کئے گئے ہیں۔ جو بہنیں آئیندہ خریدار نہ رہنا چاہیں فوراً دفتر کو اطلاع دیدیں تاکہ انھیں وی پی نہ بھیجا جائے اور کاغذ کے قحط کے اس ہولناک زمانہ میں وی پی کی واپسی کا نقصان جوہر نسواں کو نہ پہونچے۔

**کراس اسٹیچ ورک کا دوسرا اڈیشن** ۱۹۳۶ء میں دفتر جوہر نسواں سے ایک بہت ہی مفید کتاب کراس اسٹیچ ورک شائع ہوئی تھی۔ یہ اسقدر پسند کی گئی کہ اس کا دوسرا حصہ شائع کرنے کا بہنوں نے سخت تقاضہ کیا۔ اگرچہ بعض وجوہ سے دوسرا حصہ ابتک شائع نہ ہوسکا لیکن یہ پہلا حصہ ہی اس دستکاری کا شوق رکھنے والی خواتین کو کراس اسٹیچ ورک کی ماہر بنانے کیلئے کافی ہے۔ اس کتاب کا پہلا اڈیشن ختم ہوچکا تھا اور کاغذ کی بیحد گرانی کیوجہ سے اس زمانہ میں دوسرا اڈیشن شائع کرنا بہت مشکل تھا مگر کتاب کی مقبولیت اور خواتین کے شوق کو دیکھ کر اسکا دوسرا اڈیشن اکتوبر میں شائع کیا جائیگا۔ اس کی قیمت تو وہی عہ ہوگی مگر جو خواتین پیشگی قیمت آخر ستمبر تک بھیجدیں گی ان سے صرف عہ مع محصول لیا جائے گا۔

**اخلاقی و قانونی جرم**:۔ دفتر عصمت سے زنانہ دستکاری کی جو مفید و مقبول کتابیں شائع ہوئی ہیں انکے نمونے اور جوہر نسواں کے پچھلے پرچوں کے نمونے بعض لڑکیاں نقل کرکے یا اُن میں کسی قدر ترمیم کرکے زنانہ دستکاری کی اور کتابوں یا دوسرے زنانہ رسالوں میں اپنے نام سے شائع کراتی ہیں یہ اخلاقی ہی نہیں قانونی جرم بھی ہے کیونکہ دفتر عصمت کی زنانہ دستکاری کی کتابوں اور جوہر نسواں کے نمونوں کا کاپی رائٹ محفوظ ہے۔ دوسروں کے نمونوں کو اپنا ظاہر کرنا چوری نہیں تو کیا ہے؟ جو لوگ خود کچھ نہیں کرسکتے وہ دوسروں کی نقل کرتے ہیں لیکن نقل کرنے والے بجائے فائدے کے آخر میں سخت نقصان اٹھاتے ہیں حلقہ جوہر نسواں کی تعلیم یافتہ مہذب و سمجھدار خواتین کو کبھی بھول کر بھی ایسے ذلیل رکیک اور قابل نفرت فعل کا مرتکب نہ ہونا چاہئیے۔ — **رازق الخیری**

خیاطی

# قمیصیں

آج کل تنگ آستینوں کے بنانے کا رواج ہے۔ کف خصوصاً تنگ رکھا جاتا ہے۔ جو کلائی پر فٹ آتا ہے ایسی آستین بناتے وقت مسلمان بہنوں کو ہمیشہ تھوڑی سی جگہ چھوڑ کر بٹن لگا لینے چاہئیں تاکہ وضو کرتے وقت آسانی رہے۔ فی زمانہ قمیص گھٹنوں سے اوپر رکھی جاتی ہے۔ نیچے کا بارڈر یا تو چار انگل چوڑا پسند کیا جاتا ہے یا صرف ایک انچ کی گوٹ پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ اسی طرح آستینوں کے کناروں پر قسم قسم کے کف بھی لگائے جاتے ہیں۔ مگر اکثر بہنیں صرف ایک انچ کی گوٹ بھی لگا لیتی ہیں۔ گوٹ کے لئے ضروری نہیں کہ وہ علیحدہ رنگ کی ہو۔ ہم رنگ گوٹ بھی اچھی معلوم ہوتی ہے۔

یہ قمیص تیار شدہ بہت خوبصورت معلوم ہوتی ہے۔ اس میں دوسرے رنگ کی گوٹیں لگائی جاتی ہیں۔ پہلے گلا تراش لیں۔ پھر جہاں پر A لکھا ہوا ہے یہ حصہ دوہرے کپڑے کا بنائیں یعنی جو کپڑا گریبان میں سے نکالا تھا وہ دوبارہ نہ لگایا جائے۔






ایک انچ گوٹ لگائیے




گریبان کے اطراف جو نقطے دکھائے گئے ہیں ان کے اندر کی طرف ایک انگل چوڑی پٹی لگائی گئی ہے۔ پھر اسی پر مشین آئی ہے مشین کی سلائی کو چھپانے کے لئے اس پر ہاتھ سے کانٹا بنا لیں کٹا ہوا گریبان ملاحظہ ہو۔ پہلے اس کی یہی شکل ہوگی۔

جب جوڑا جائے گا تو جہاں پر تین بٹن لگے ہوئے ہیں وہاں پر ایک ایک پلیٹ سا آجائے گا بٹن صرف






سجاوٹ کے لئے لگائے گئے ہیں۔
کھلا حصہ تین انگل کے قریب مقام " C " پر ہوگا چھوٹے چھوٹے اسطرح
کے دوہرے کپڑے کے کالر بنا کر مانند نقشہ لگا لیں۔ بہت اچھی
معلوم ہوگی۔

**صفیہ خانم**

## (۲)







اس فیشن کی قمیص کسی پھولدار گہرے رنگ کے کپڑے کی تیار کریں۔ مثلاً اگر کپڑے کی زمین سیاہ یا ناسی ہو تو نقشہ پر جو سیاہ نشانات ہیں۔ یہ صرف ناسی یا سیاہ رنگ کے بنائیں یعنی جس رنگ کی کپڑے کی زمین ہو اسی رنگ کا کالر چنٹ کی پٹی و گھیر بنائیں۔ یہ کالر صرف ایک طرف لگایا جاتا ہے۔ باقی صرف دو انگل چوڑی گوٹ لگتی ہے۔ گھیر پر بھی دو انگل چوڑی پٹی لگائیں چنٹ کی پٹی دو انگل چوڑی دوہرے کپڑے کی سی کر تیار شدہ قمیص پر ایک پلیٹ کے اندر دبا کر ایک حصہ سامنے کی بنا کریں۔ دوسرا پچھلی طرف یعنی یہ ساتھ چسپاں نہیں کی جائے گی۔ کالر و کف بھی دوہرے تیار کریں خوبصورتی کے لئے چمکدار بٹن لگائیں۔

**صفیہ خانم۔ لاہور**

## صفحہ ۸ کا باقی :-

پچھلی پٹی اور سامنے کے حصہ کے اطراف باریک بیل یا کنگورہ لگا لیجئے۔ اور ایک مضبوط بہت پتلا فیتہ سی کر گوٹ میں ڈال دیجئے۔ اگر جسم کا ناپ صحیح لیا ہے تو یہ انڈرویر بالکل فٹ آئے گا اور بہت خوبصورت معلوم ہوگا۔

**غدیر فاطمہ**

(۱)




(۲) تیار شدہ




# جاکٹ

بہنیں اس جاکٹ کو نقشہ (۱) کی طرح قطع کرلیں۔ یہ صرف آگے کے دونوں حصے ہیں۔ اسی کے برابر کمر ہوگی۔ اسے درمیان سے چاک نہ کرئے بلکہ سالم رہنے دیجئے۔ بدن کے مطابق کمر کے حصہ میں اندر کی طرف پلیٹ ڈالیں جس سے جاکٹ کمر پر فٹ ہو جائے۔ نقشہ تیاری (۲) سے بخوبی عیاں ہے۔ گلے اور کندھوں میں چوڑی پٹی لگائیے۔ گریبان پر بٹن ٹانک لیجئے۔ سفید زری کی اس فیشن کی جاکٹ بڑی نفیس معلوم ہوگی۔ کاٹ اور سلائی بہت صاف ہو۔ یہ جاکٹ واسکٹ نما ہوگی۔

مقصدہ خاتون رباب۔ ادیب فاضل۔

# دو بلاؤز







جدید وضع کے بلاوز پیش کرتی ہوں۔ نقشہ سے سلائی اور کاٹ صاف عیاں ہے۔ بلاؤزوں کے لئے حسب نقشہ جھالر کنارہ اور پریس کئے ہوئے بٹنوں کی ضرورت ہوگی۔ جارجٹ کے لئے سجالی کا استر دے کر سی سکتی ہیں۔ اور یوں ارگنڈی اور مورکین کے بھی اچھے ہوں گے۔

جمیلہ رزّاقی۔ گلبرگہ

# انڈر ویر

(حسب فرمائش بیگم رسالدار صاحب ۔ میرٹھی)

روزانہ استعمال کے کپڑوں میں سے بچے ہوئے ٹکڑوں کو حفاظت سے جمع کر لیجئے اور جب انڈر ویر سینے کی ضرورت ہو تو کام میں لائیے اور اپنے جسم کا ناپ کسی فیتہ سے لیجئے یعنی پیٹ کے اوپر کی گولائی بالفرض ۴½ بالشت ہے تو ڈھائی بالشت تو پشت کے لئے رکھئے باقی ۲ بالشت سامنے کا حصہ رہیگا جس کو مندرجہ ذیل ترکیب سے کاٹئے۔

ایک بالشت ۲۔ انگل لمبے اور ۸۔ انگل چوڑے کپڑے کے دو ٹکڑے لے لیجئے اور مطابق نقشہ نمبر (۱) دوہری تہہ کرکے اس طرح تراشئے کہ نقطوں والا حصہ قطع ہو جائے ۔اس کو کھول کر دیکھئے شکل (۲) کے مطابق ہوگا۔

اب ۷۔ انگل مربع شکل کے دو ٹکڑے اور قطع کیجئے دیکھئے شکل نمبر (۳) اب نمبر (۲) کے ٹکڑے میں نمبر (۳) مربع ٹکڑا سوئی میں تاگا ڈال کر تیپچی سے جوڑ لیجئے۔ الف سے نشان × تک اور × سے نشان ب تک دونوں ٹکڑے سینے کے بعد باریک موڑ کر ترپائی کر لیجئے یہ شکل ہوگی دیکھئے (۴) سامنے کے دونوں حصوں کو برابر ملائیے اس طرح کہ مربع شکل کے ٹکڑے اوپر ہوں یعنی گلے کی طرف رہیں گے اور لمبے کمر کی جانب ان دونوں کو ملا کر رکھ لیجئے اور سوئی میں مضبوط تاگہ لے کر تیپچی بھرئیے پھر لوٹ کر خوب مضبوط ہاتھ کا بخیہ کر لیجئے۔ دیکھئے شکل الف۔ اب انکو کھول رکھئے




کھولنے کے بعد یہ شکل ہوگی





















تو مطابق شکل (۵) ہونگے۔ ۲½ بالشت لمبی اور چھے انگل چوڑی ایک پٹی سیدھی لیجئے دیکھئے نمبر (۶) اس پٹی کو (۵) کی دیوار (ج) میں سی لیجئے اور دوسرا حصہ (د) میں سی دیجئے اور مضبوط ترپائی کر لیجئے۔ اب یہ گول کپڑا بن جائے گا۔ سامنے کے حصہ میں قدرے جھول دیجئے دیکھئے شکل نمبر (۸) اس گولائی میں حسب پسند رنگ کے کپڑے کی گوٹ لگائیے یہ گوٹ اندر سے کھلی رہے گی اور بعد تیاری اس میں فیتہ ڈالا جائے گا۔ اب مطابق نمبر (۷) ایک انچ چوڑے اور مطابق جسم لمبے دو بند بہت خوبصورت سی کر تیار کیجئے۔ ان کو نمبر (۵) کی نوکوں میں بہت صفائی سے سی دیجئے۔ اور ان کے دوسرے سرے پشت کی لمبی پٹی میں اس شکل








پہن کر سامنے فیتہ کی بو باندھ لیجئے



کے مطابق سی کر جوڑ لیجئے۔ (باقی مضمون صفحہ (۱۴) پر دیکھئے)

## کشیدہ کاری

### بیل

حسب
پسند
رنگوں سے
بیل کو رکے
اطراف
بنائیں

مس حلیم النساء مرزا پونہ



### بیل

شلوار پر بنائیں۔ پتے سبز۔ پھول گلابی۔ کلی۔ گلابی۔
ڈال۔ چوکلٹ۔

صغیرہ خاتون۔ رانچی

# پھول

تکیہ غلاف پر بنائیے۔

بڑا پھول۔ ہلکا گلابی ۔ پتیاں۔ سبز۔

چھوٹا پھول۔ ہلکا نیلا ۔ بو۔ سنہری۔

ڈالیاں۔ چوکلٹ ۔

بملا دیوی
منٹگمری



# منظر

یہ تمام پھول چونکہ انگریزی ہیں لہذا انہی رنگوں سے بنائے جائیں۔

(نمونہ انگریزی کتاب سے نقل کیا گیا ہے)

نعیمہ انصاری فرحہ

# کونہ

بڑا پھول۔گلابی شیڈدار　—　کلیاں۔سرخ شیڈدار

چھوٹے دونوں پھول۔کاسنی شیڈدار۔

پتیاں اور ٹہنیاں۔سبز۔

مس عتیق فاطمہ صدیقی

بارہ بنکی



## کونہ

کونہ — حسب پسند رنگوں سے میز پوش پر بنائیں۔ یہ پھول ٹی کوزی پر گوٹہ سے بھی بنا سکتی ہیں۔ کالی مخمل کی ٹی کوزی پر پھول پتے روپہلی گوٹہ سے بنائیں اور ڈالیاں شنائل سے پھولوں کے اطراف بھی شنائل لگائیں نیس وغیرہ سلمہ سے بنائیں۔



زہرا ضامن۔ بنارس

# گریبان



گلے کو بٹن ہول اسٹچ سے بنا کر تراشئے۔ بقیہ سب جگہ خوبصورت رنگوں سے کشیدہ کیجئے۔

صغیرہ خاتون۔ بدایوں

## کٹائی کا کام

# کونہ



ٹیبل کلاتھ پر حسب پسند رنگوں سے تیار کریں۔

مس۔ ایم۔ قریشی

**کونہ:-** یہ کونہ تکیہ غلاف یا میز پوش پر ڈی ایم سی نمبر ۱۲ کے گولے سے حسب مرضی رنگ سے بنائیے۔ صفائی کا خاص خیال رکھا جائے۔

مسز مبشرہ محمد احمدؔ ادیب فاضل

# کراس اسٹیچ ورک

## دو بیلیں



میز پوش پر بنائیے



پلنگ پوش پر بنائیے

ڈی ایم سی نمبر ۳ گولہ سے بنائیے

صابرہ افتخار

# ہارڈنجر ورک

## بیل



امتیاز بیگم - (رنگی)

## موتیوں کا کام



**بیل**
پھول گلابی۔ پتیاں اور ٹہنیاں سبز

صفدری خاتون۔ بارہ بنکی

## لچکے کا کام



**بیل**:- پتیاں۔ سفید لچکے سے - ڈال۔ دھنک سے بنائیے۔ ربن کی سوئی میں دھنک پرو کر دوہری کرا ہٹ سے کاڑھیے۔ بہت عمدہ ڈالی بنے گی۔ پتیاں لچکا ٹانک کر بنیں گی اور ہر پتی پر دو بار لچکا لگے گا۔

ص۔ خ۔ بارہ بنکی

# کونہ

امیر حامد رضا جعفری



سلمہ ستارہ کا کام

# بیل




پتوں اور پھولوں کے اطراف کلابتون بٹا ہوا ٹانک کر لہر بھی اسی سے بنائیے۔ پتوں کے اندر اور پھولوں کو سلمہ سے بھریئے۔ گول نشانوں پر ستارہ ٹانکے جائیں گے۔

آر۔ کے۔ درخشاں۔ بجنور

کامدانی کا کام

# بارڈر

باریک بندکیوں (فردیوں) سے کاڑھیے۔

اصغری خاتون
بارہ بنکی

## جالی پر ایپلیک ورک

# بیل




اس بیل کو اسی تسلسل سے انگوری رنگ کی جالی کی بچیوں کی فراک یا ٹیبل کور پر پیازی رفل سے بنائیے۔ گل و برگ کے اطراف سنگر مشین سے کشیدہ کیجئے۔

مس قریشی۔ اکبر آبادی

## ربن اور کلابتون کا کام

# بیل



پھول پتی اور کلیوں کے اطراف کلابتون ٹانک کر گلوں کے اندر ستارے ہمراہ پوتھ جڑ دیجئے۔ پتیاں۔ سبز ربن کی کلیاں اور پھول مختلف رنگ ربن سے

مس عتیق ظفر۔ بارہ بنکی

# انڈوں کا خوشنما گلدستہ

(نمونہ صفحہ ۲۱ پر دیکھیے)

ضروری اشیاء:- انڈے کبوتر کے سات عدد۔ سوئی چاندی کی ایک عدد باریک بنی ہوئی۔ ایک لچھی پیتل کا تار۔ سلمہ ستارہ پتی چمکدار سبز اور سرخ دو دو تاؤ دینی وہ جو کہ تازیہ وغیرہ میں لگتی ہے۔ پوتھ سبز اور فیروزی۔

ترکیب: پہلے انڈوں پر خوبصورت پھول پتیاں پنسل سے بنائیے پھر سوئی سے آہستہ آہستہ
اس میں چھید کیجیے۔ دیکھیے اس جگہ آپ کو معلوم ہو جائے گا۔




نشان ہیں وہ چھید ہیں جب سب انڈوں میں چھید
کو آہستہ آہستہ ہلا کر اس کی زردی سفیدی نکال ڈالیے۔
ہو جائے پھر صابن سے مل کر دھو ڈالیے تاکہ بدبو نہ آئے۔
کام بنائیے۔ دیکھیے اس طرح پتی بنے گی۔
اور اندر پوتھ ہے۔ جب سب انڈے بن کر تیار ہو جائیں
پتی کاٹ لیجیے۔ اور سرخ پتی کے پھول کاٹ لیجیے پھول
کٹیں گے۔ پتیاں اور پھول بنا کر تیار کر لیجئے اور

کہ جہاں پر گول
ہو جائیں تو انڈے
اندر بالکل صاف
اب سلمہ سے اس پر
کنارے پر سلمہ ہے
تو سبز پتی کے اس طرح



اس طرح
لئی لیکر
لگا لیجیے

نیچے کی پینیدی بنائیے۔ اس میں جو پھول بنا ہے اس کو کاغذ کا کاٹ کر
اور تار کی ٹہنیاں بنا کر اس میں پتیاں لگائیے۔ اور پھول میں انڈا لگا کر شاخ میں تاگے سے کس دیا جائے۔ بس پورا گلدستہ نقشہ کے مطابق تیار کیا جائے گا۔

مس ممتاز جہاں۔ کالپی


انڈوں کا خوشنما گلدستہ
M.J.B
مس ممتاز جہاں۔ کالپی

# اسٹینسلنگ

## گوشہ دار بیل

اس بیل کو تکیہ کے چاروں کونوں پر اس طرح بنائیے کہ دونوں کے منہ مل جائیں۔ اور بیچ میں حسب مرضی Good Luck or Good Night لکھیں۔ ترکیب جو بنت غدیر فاطمہ صاحبہ نے جنوری ۴۲ء کے پرچے میں بتائی ہے بہت مناسب ہے

حامدہ خانم۔ پٹنہ

# شنائل کا کام

## ڈالی

پتیاں سبز۔ ڈال چاکلٹ۔ پھول عنابی یا نارنجی۔ کلی پھول کے ہمرنگ ذرا گہرے رنگ سے بنے گی۔



نوٹ:۔ یہ ڈال کشیدہ سے بھی عمدہ بنے گی اور سنگر مشین سے بھی بنائی جا سکتی ہے۔

ماخوذ از انگریزی

# باورچی خانہ

## نیم کے پھول پکانے کی ترکیب :۔

قیمہ پاؤ بھر۔ گھی حسب ضرورت۔ نیم کے پھول آدھی چھٹانک۔ پیاز چھٹانک بھر۔

ترکیب :۔ پہلے مصالحہ پسوا کر قیمہ کو چھٹانک بھر گھی سے بگھار دو۔ جب وہ گل جائے تب اس کو دہی ڈالکر بھونو۔ اب نیم کے پھولوں کو ایک جوش دے کر ابالوا در ہلکے سے نچوڑ دو۔ پھر آدھی چھٹانک گھی کو کسی پتیلی میں ڈالکر ان پھولوں کو سرخ کر لو۔ اب باقی گھی میں چھٹانک بھر پیاز کے لچھے ڈالدو۔ جب یہ گلابی ہو جائے تو اس کو معہ گھی کے قیمہ میں ڈالو اور کھٹائی کے پانی کے چھینٹے دیکر تھوڑی دیر بھونو۔ وہ تلے ہوئے پھول ڈال کر پانچ منٹ تک آہستہ آہستہ بھونے جاؤ پھر اتار کر نوش کرو۔

نوٹ :۔ اس بات کا خیال رکھا جائے کہ پھولوں کی ڈنڈی بالکل نہ رہے۔ اگر پھول گھی میں بہت لال ہو جائیں گے تو قیمہ کے ہمرنگ ہو کر زیادہ مزیدار ہو جائیں گے۔ اس لئے بہت سرخ ہونے دیں۔ ان کا مزہ کریلے کا سا ہوتا ہے۔

نعیمہ سلطانہ میرٹھی

## کشمش کا رائتہ :۔

کشمش آدھ پاؤ۔ دہی سیر بھر۔ نمک دو تولہ۔ دار چینی ۴ ماشہ۔ مرچ سیاہ ۲ ماشہ۔ ہر دو زیرہ ۲ ماشہ۔ اوّل کشمش کو دوپہر پانی میں بھگو کر اور دہی میں سب مصالحہ ملا کر اس میں کشمش ڈال دیں۔ اگر بہت چٹپٹا کرنا چاہیں تو ۲ ماشہ سرخ مرچ بھی ڈال دیں۔

## کشمش کا میٹھا رائتہ :۔

دہی سیر بھر۔ کشمش ½ پاؤ۔ الائچی ۲ ماشہ۔ اوّل کشمش کو دو پہر پانی میں بھگو کر تھوڑی دیر پیچھے کھانڈ اور الائچی ملا کر کشمش ڈال دیں۔

## بادام کا میٹھا رائتہ :۔

دہی سیر بھر۔ مغز بادام ۵ تولہ۔ بیسن ۵ تولہ۔ الائچی ۲ ماشہ۔ کیوڑہ ایک ماشہ۔ گھی ½ پاؤ۔ کھانڈ ½ پاؤ۔ اول بیسن میں کیوڑہ ڈال کر گوندھیں بعد ازاں ایک مغز بادام درمیان میں رکھ کر اس کی گولیاں بنائیں اور گھی میں پکالیں اور پانی میں ڈالتے جائیں پھر دہی میں کھانڈ اور الائچی ملا کر اس میں پکوڑیاں ڈال دیں۔

## چھوہارے کا میٹھا رائتہ :۔

دہی سیر بھر۔ کھانڈ پاؤ بھر۔ چھوہارے پاؤ بھر۔ اوّل چھوہاروں کو ایک رات پانی میں بھگو کر ان کی گٹھلی نکال لیں اور دہی میں ڈال کر کھانڈ میں ملا دیں۔

علاوہ ازیں پستہ کا رائتہ بھی بنتا ہے جس کی ترکیب مثل بادام کے رائتہ کے ہے۔

بملا دیوی

---

# دستکار بہنوں کی محفل

جوہری بہنوں کو دلی مسرت کے ساتھ خوشخبری سناتی ہوں کہ میری منجھلی بہن کو خداوند کریم نے اپنے فضل و کرم سے دسویں اپریل ۱۹۴۲ء نو بجے دن کے چاند سا فرزند عطا فرمایا۔ خدا سے دعا ہے کہ اس نو شگفتہ کلی کو باغ جہان میں والدین اور سب عزیزوں کے زیر سایہ پروان چڑھائے۔ یہ بھی درخواست کرتی ہوں کہ کوئی اچھا سا نام بذریعہ جوہر نسواں تجویز فرمائیں ممنون ہوں گی۔

کنیز فاطمہ

آج کل کی لڑکیوں کو بنیان کے نیچے پہننے کے لئے چولی سینی نہیں آتی ہے اس لئے گذارش ہے کہ باڈی نما چولی جن بہنوں کو سینی آتی ہو ضرور شائع کرائیں۔

بیگم رسالدار میجر میرٹھی

عزیزہ بہن بملا دیوی کو معلوم ہو کہ آملہ خشک لے کر ہاون دستے میں باریک کوٹ لیں اور حفاظت سے ایک ڈبے میں رکھ لیں جب سر دھونا چاہیں تو اندازاً ۲ تولہ سفوف لے کر پانی میں بھگو دیں اور دو گھنٹہ بھیگ جانے کے بعد سر دھوئیں۔ بالوں کے لئے بہت مفید ہے۔ اگر آملوں کے ساتھ ہم وزن ریٹھے اور لے لیں اور دونوں کو دو گھنٹہ پیشتر بھگو کر پتھر پر باریک پیس کر سر دھوئیں تو بال بہت جلد صاف ہو جاتے ہیں ریٹھے کی گولیاں نکال دیں۔

غدیر فاطمہ

مئی کے جوہر نسواں میں کریلوں کی ترکیب میں کتابت کی غلطی سے یہ لکھ دیا ہے کہ کریلے پہلے ابال لیں حالانکہ صحیح یہ ہے کہ اول کریلوں کو چھیل کر اور پیٹ چاک کر کے صاف کر کے ابالیں۔

# سالگرہ نمبر وی پی آرہا ہے اپنا خریداری نمبر دیکھ لیجئے

سالگرہ نمبر چونکہ ستمبر اکتوبر کا پرچہ ہوگا۔ اس لیے جن خواتین کا سال خریداری اگست یا ستمبر میں ختم ہوتا ہے انھیں سالگرہ نمبر وی پی بھیجا جائیگا۔ ان خواتین کے خریداری نمبر درج ذیل کئے جاتے ہیں۔ ان سے درخواست ہے کہ منی آرڈر کے ذریعہ اپنا سالانہ چندہ تین روپیہ جس قدر جلد ممکن ہو بھیجدیں جنھیں آیندہ کے لئے خریداری منظور نہ ہو فوراً انکاری خط خریداری نمبر کے حوالہ سے لکھدیں۔ اگر ان کا چندہ یا انکاری خط ۵ ستمبر تک نہیں آیا تو اس کے یہ معنی ہوں گے کہ انھیں وی پی کا انتظار ہے۔ لہذا سالگرہ نمبر ۱۰ ستمبر کو بذریعہ وی پی حاضر ہوگا امید ہے کاغذ کے قحط کے اس ہولناک دور میں وی پی کی واپسی سے جوہرِ نسواں کی قدردان بہنیں اپنے پرچہ کو نقصان نہ پہونچائیں گی۔ ۵۳-۶۷-۸۳-۱۱۴-۱۱۵-۱۳۳-۱۳۴

۱۳۶-۱۳۹-۱۴۰-۱۵۱-۱۵۲-۱۷۱-۲۶۵-۲۹۴-۲۹۹-۳۰۷-۳۱۲-۳۱۶-۳۱۷-۳۳۳-۳۴۱-۳۴۲-۳۶۳-
۳۷۴-۳۸۵-۳۸۷-۳۹۷-۴۱۵-۴۶۳-۵۰۷-۸۲۲-۸۶۲-۸۶۵-۸۷۴-۸۸۲-۱۰۸۷-۱۰۹۰-۱۱۰۰-۱۱۰۵-
۱۱۱۵-۱۱۲۵-۱۱۵۵-۱۱۵۷-۱۱۶۱-۱۱۶۷-۱۱۶۹-۱۱۷۳-۱۱۷۶-۱۱۷۹-۱۱۸۱-۱۲۰۲-۱۲۰۶-۱۲۱۸-۱۲۲۶-۱۲۲۷-۱۲۳۴-
۱۲۴۴-۱۲۴۹-۱۲۷۶-۱۲۹۷-۱۳۷۸-۱۳۹۲-۱۴۰۷-۱۴۵۱-۱۴۵۸-۱۴۷۰-۱۵۹۰-۱۵۹۵-۱۶۰۴-۱۶۶۵-۱۶۴۳-
۱۶۷۵-۱۷۴۱-۱۷۴۸-۱۷۵۵-۱۹۵۰-۱۹۵۵-۱۹۶۶-۲۰۴۴-۲۰۴۷-۲۰۷۲-۲۰۸۲-۲۰۸۳-۲۰۹۳-۲۱۱۱-۲۱۲۴-
۲۱۳۳-۲۱۳۸-۲۱۵۴-۲۱۷۱-۲۱۸۴-۲۲۳۱-۲۲۳۹-۲۲۴۰-۲۲۵۴-۲۷۰۵-۲۷۰۶-۲۷۷۱-۲۷۷۴-۲۷۷۶-۲۷۷۸-
۲۷۹۱-۲۷۹۲-۲۸۱۷-۲۸۱۹-۲۸۲۵-۲۸۵۲-۲۸۶۸-۲۸۷۳-۲۸۷۵-۲۸۸۲-۲۹۱۵-۳۰۳۷-۳۱۳۰-۳۲۴۷-۳۲۸۱-
۳۲۸۲-۳۳۴۸-۳۴۰۰-۳۵۴۸-۳۶۶۱-۳۷۱۹-۳۷۴۴-۳۷۴۲-۳۷۶۵-۳۷۷۶-۳۷۹۲-۳۷۹۸-۳۸۰۲-۳۸۰۴-
۳۸۰۶-۳۸۰۹-۳۸۱۵-۳۸۲۲-۳۸۲۷-۳۸۲۹-۳۸۳۰-۳۸۳۴-۳۸۳۹-۳۸۳۷-۳۸۵۲-۳۸۶۵-۳۸۶۶-۳۸۸۰-
۳۸۹۱-۴۰۳۸-۴۰۷۷-۴۰۹۲-۴۱۵۲-۴۱۸۰-۴۲۱۷-۴۲۸۰-۴۲۹۸-۴۳۳۳-۴۴۷۶-۴۴۹۵-۴۵۰۵-۴۵۵۷-
۴۵۶۸-۴۵۷۱-۴۵۸۲-۴۵۸۴-۴۵۹۱-۴۵۹۳-۴۵۹۵-۴۶۰۱-۴۶۰۸-۴۶۱۸-۴۶۲۲ تا ۴۶۲۴-۴۶۴۹-۴۶۴-۴۶۵۰-
۴۶۶۲-۴۶۶۶-۴۶۷۰-۴۶۷۲ تا ۴۶۷۵-۴۶۸۳-۴۷۰۷-۴۷۰۹-۴۷۱۴-۴۷۲۶-۴۷۳۲-۴۷۳۵-۴۷۴۳-۴۷۴۸-
۴۷۶۵-۴۸۲۲-۴۸۶۴-۴۸۷۴-۴۸۹۳-۴۹۷۰-۵۰۵۲-۵۰۸۷-۵۰۸۸-۵۱۴۱-۵۲۱۳-۵۲۲۷-۵۲۳۱-۵۲۵۵-
۵۲۸۷-۵۲۹۵-۵۳۲۷-۵۳۴۹-۵۴۶۵-۵۴۷۳-۵۴۸۱-۵۴۸۵-۵۴۹۰-۵۴۹۱-۵۴۹۳-۵۴۹۶-۵۵۰۳-
۵۵۱۱-۵۵۲۲-۵۵۲۶-۵۵۲۷-۵۵۳۱-۵۵۴۰-۵۵۴۲-۵۵۵۳-۵۵۵۵ تا ۵۵۵۷-۵۵۵۹-۵۵۶۰-۵۵۶۵-۵۵۶۶
۵۵۶۸ تا ۵۵۷۰-۵۵۷۵-۵۵۷۸-۵۵۸۴ تا ۵۵۸۷-۵۵۸۹ تا ۵۵۹۳-۵۵۹۵-۵۵۹۹ تا ۵۶۰۱-۵۶۰۴-۵۶۰۷-۵۶۰۸
۵۶۱۰-۵۶۱۴-۵۶۱۸-۵۶۲۱-۵۶۲۴ تا ۵۶۲۷-۵۶۲۹-۵۶۳۲-۵۶۳۳-۵۶۳۷-۵۶۳۸-۵۶۴۱-۵۶۴۲-۵۶۴۶-
۵۶۵۰-۵۶۵۳-۵۶۵۴-۵۶۵۸ تا ۵۶۶۳-۵۶۶۴-۵۶۶۹-۵۶۷۱ تا ۵۶۷۵-۵۶۸۲-۵۶۸۴ تا ۵۶۸۶-۵۶۹۹-۵۷۱۸-۵۷۳۱
۵۷۵۸-۵۷۸۴-۵۸۶۰-۵۸۹۴-۵۹۲۷-۵۹۵۰-۶۰۰۰-۶۰۰۸-۶۰۰۹-۶۰۳۳-۶۰۴۱-۶۰۴۲-۶۰۶۵-۶۰۷۳-۶۱۰۸
۶۱۱۵-۶۱۶۶-۶۲۵۴-۶۲۵۸-۶۲۶۱-۶۲۶۳-۶۲۶۵-۶۲۶۹-۶۲۷۶ تا ۶۲۷۸-۶۲۸۰-۶۲۸۲-۶۲۸۴ تا ۶۲۹۰-
۶۲۹۲ تا ۶۲۹۵-۶۲۹۷ تا ۶۲۹۹-۶۳۰۱ تا ۶۳۰۳-۶۳۰۵ تا ۶۳۰۷-۶۳۲۴-۶۳۳۶ تا ۶۳۳۸-۶۳۴۰ تا ۶۳۴۲

۶۳۵۰-۶۳۵۲ تا ۶۳۵۷-۶۳۶۰ تا ۶۳۶۲-۶۳۶۸-۶۳۷۰ تا ۶۳۷۸-۶۳۸۳-۶۳۸۷-۶۳۸۹-۶۳۹۰-۶۳۹۲-۶۴۰۱-۶۴۲۷-۶۴۵۱-۶۴۵۴-۶۴۵۸-۶۴۷۳-
۶۴۷۴-۶۵۱۱-۶۵۱۳-۶۵۳۰-۶۵۳۴-۶۵۴۵-۶۵۵۱-۶۶۱۳-۶۶۲۵-۶۶۴۰-۶۶۵۴-۶۶۷۲-۶۶۷۵-۶۶۸۵

۴ ۶۷۷۹-۶۷۹۴-۶۸۲۰-۶۸۲۲-۶۸۳۸-۶۸۴۳-۶۸۴۵-۶۸۶۰-۶۸۶۵-۶۸۸۷-۶۹۰۳-(۹۴۸۴)۶۹۰۲-وغیرہ

# عصمت بُک ڈپو دہلی

## تصانیف علامہ راشد الخیری علیہ الرحمۃ

### مردوں اور عورتوں کیلئے اصلاحی معاشرتی ناول

**صبح زندگی** لڑکی کی پیدائش سے شادی تک کیونکر تعلیم وتربیت کرنی چاہیئے۔ اس موضوع پر اردو زبان کی بہترین کتاب لڑکیوں کی اتالیق بیویوں کی شوہر اور مردوں کے لئے لٹریچر کا بیش بہا خزانہ بے انتہا دلآویز نتیجہ خیز موثر ناول یہ کتاب اکیس دفعہ چھپی ہے۔ قیمت عہ ر۔

**شام زندگی** صبح زندگی کا دوسرا حصہ شادی سے موت تک دیتا ہے کے حالات عورتیں اس کی مدد سے اپنے خاوندوں کا دل موہ لیتی ہیں۔ موثر اتنی کہ قوم فناسی کی وجہ سے مصنف کو مصور غم کا خطاب دیا تھا ہر سطر آنکھوں کو پُرنم کر دیتی ہے۔ انیسواں ایڈیشن۔ قیمت ایک روپیہ (عہ)

**شب زندگی** صبح زندگی میں نسیمہ کے بچپن اور جوانی کو دکھایا گیا ہے۔ شام زندگی میں اسے آخر منزل تک پہنچایا ہے شب زندگی میں موت کے بعد کے حالات پڑھو۔ اپنے رنگ میں بے مثل اصلاحی ناول ہے پلاٹ بے حد دلآویز۔ دو حصے ہیں۔ قیمت دو روپیہ

**حیات صالحہ یا صالحات** ایک نیک لڑکی کی زندگی کے وہ واقعات نہایت موثر پیرایہ میں بیان کئے گئے ہیں جو اکثر ہندوستانی گھروں میں پیش آتے ہیں۔ سوتیلے رشتوں پر معرکۃ الآرا ناول ہے واقعات اس قدر موثر کہ کلیجے کے پار ہو جاتے ہیں قیمت صرف ایک روپیہ آٹھ آنے (عہ۸ر)

**منازل السائرہ** اس میں ایک شریر لڑکی کی پیدائش سے موت تک کے تمام واقعات نہایت دلچسپ پیرایہ میں لکھے گئے ہیں۔ طرز تحریر اس قدر پیارا کہ سر دھننے۔ قیمت دونوں حصے عہ ر

**نوحۂ زندگی** بیوہ کے نکاح ثانی کے متعلق نہایت درد انگیز اور عبرت ناک ناول۔ اس کے مطالعہ کے بعد ان خاندانوں میں جہاں بیوہ کا نکاح ثانی گناہ سمجھا جاتا ہے۔ شرع اسلام کے بموجب کتنے ہی بیواؤں کے نکاح ہوئے اور کتنے ہی کنوارے نوجوانوں نے بیواؤں سے نکاح کئے۔ نو دفعہ چھپی ہے۔ قیمت ۱۲ر

**طوفان حیات** قبیح رسوم اور شرک وبدعت۔ پیر پرستی قبر پرستی وغیرہ پر بہترین ناول جس کے بعد شرک کوسوں دور بھاگ جاتا ہے۔ اور رسوم مروجہ خوفناک اژدہے کی صورت میں نظر آنے لگتی ہیں۔ اور انسان خدائے واحد کی عظمت کے آگے سر ...

جھکا دیتا ہے نہایت دلچسپ اور درد انگیز ہے۔ قیمت صرف ایک روپیہ (عہ)

**جوہر قدامت** دو بہنوں کی پُرلطف کہانی دو لڑکیوں کی مفصل زندگی دو عورتوں کی جگر خراش داستان۔ جو ہیں ایک دور قدیم کی درخشندہ تصویر اور دوسری طرز جدید کی دلدادہ ہے۔ اس ناول سے معلوم ہوگا کہ نصف صدی قبل ہمارے گھرانوں میں کیسے کیسے لعل گدڑیوں میں چمکتے تھے۔ قیمت عہ ر

### اصلاحی ومعاشرتی افسانے

**تمغۂ شیطانی** اس تصنیف میں امت شیطانی کے آٹھ کیرکٹر دکھائے گئے ہیں۔ ان لوگوں کے جو نیک انسان سمجھے جاتے تھے۔ مگر ان کے صرف ایک فعل سے جو بظاہر بہت معمولی بات تھی حلقۂ شیطانی میں داخل ہوئے۔ واقعات اس قدر درد انگیز کہ آنکھوں سے آنسو نکل پڑتے ہیں بے حد موثر سبق آموز اور عبرت انگیز افسانے۔ قیمت ۱۲ر

**سات روحوں کے اعمال نامے** دنیا کی سات عجیب غریب روحیں ایک شیطان کی مغفرت کے لئے پیش کی جاتی ہیں۔ جن کے مطالعہ سے کہیں ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑ جائیں کہیں آنسو نکل آئیں۔ آخری روح کے کارنامے اس قدر درد انگیز ہیں کہ ہچکی بندھ جائے۔ سات آٹھ دفعہ چھپی ہے قیمت آٹھ آنے (۸ر)

**غدر کی ماری شہزادیاں** یا تبیلہ میں میلہ ۱۸۵۷ء کے غدر کی لٹتی ہوئی دلّی کی شہزادیوں اور بیگموں کی دل ہلا دینے والی کہانیاں نہایت درد انگیز اور عبرتناک تین چار کئی کئی رنگ کی بلاک کی تصویریں بھی ہیں۔ قیمت بارہ آنے۔

**ستونتی** ایک دلچسپ سبق آموز قصہ جس میں ثابت کیا گیا ہے کہ شوہر کے لئے بیوی سے بڑھ کر کوئی نعمت نہیں ہو سکتی۔ ایک شریف عورت ایثار کے جوہر دکھا کر دنیا کو محوِ حیرت کر دیتی ہے قیمت

**موؤدہ** ہندوستان کے بعض صوبوں میں شرع اسلام کے خلاف مسلمان لڑکیوں کو ترکۂ پدری نہیں دیتے۔ علامہ محترم نے یہ افسانہ اسی خرابی کے انسداد پر لکھا اور ایسے درد وسوز و گداز سے کہ پتھر سے پتھر دل بھی اس کو پڑھ کر پسیج ہی نہیں موم ہو جاتے ہیں۔ قیمت ۶ر۔

**تفسیرِ عصمت** خلع اور ارتداد پر اس سے بڑھ کر موثر افسانہ آج تک اُردو زبان میں شائع نہیں ہوا۔ ہر مسلمان مرد اور ہر مسلمان عورت کی نظر سے گذرنا چاہئے۔ واقعات کہیں نہایت درد انگیز اور کہیں مزاحیہ۔ قیمت پانچ آنے (۵؍)

**انگوٹھی کا راز** تین مختلف الخیال بیویوں کا سبق آموز افسانہ رابعہ کا عبرت انگیز انجام۔ اسلامی کی جگر خراش داستان اور صفیہ کی مشکلات۔ انگوٹھی کا راز نہایت خوبی سے حل کرتا ہے ۶؍

**ولائتی ننھی** ایک نہایت پر لطف باتصویر افسانہ جس کے ہر ہر صفحے کو ہنستے ہنستے پیٹ میں بل پڑ جاتے ہیں۔ پیا ننھی نے جو بلاپے میں وہ وہ سوانگ بھرے ہیں کہ بس پڑھنے ہی سے تعلق رکھتے ہیں۔ قیمت ۴؍

**منازلِ ترقی** اس عبرت انگیز افسانے میں دکھایا گیا ہے کہ انسان ترقی کی دھن۔ لیڈری کے شوق۔ اور دولت کے نشہ میں۔ اخلاق۔ انسانیت۔ اور مذہب کو بیچ کر غریب رشتہ داروں پر کیسے کیسے مظالم ڈھاتا ہے۔ قیمت چار آنے۔ ۴؍

**بچہ کا کرتہ** ایک عاشق زار بدنصیب ماں اپنے جوان بچہ کی بدولت وہ وہ مصیبتیں اُٹھاتی ہے کہ کلیجہ منہ کو آتا ہے دنیا اس کی محبت اور ایثار کا ایسا عبرت انگیز جواب دیتی ہے کہ آنکھ سے آنسو نکل پڑتے ہیں بہت موثر افسانہ ہے اور کئی بار چھپ چکا ہے۔ قیمت ۴؍

**وِیڈیا کی سرگذشت** فیشن و جدت کی دلدادہ ایک انگریز عورت کی کہانی اسی کی زبانی مغربی معاشرت کا ایک نہایت کامیاب مرقع۔ میاں بیوی کے تعلقات کا ہو بہو فوٹو۔ قیمت ۴؍

**چہار عالم** حیات انسانی پر پرندوں کی بحث۔ چند نسوانی کمزوریوں کا بیان ہندوستان کی معاشرت کا مرقع۔ قصہ کا پلاٹ بے حد دلکش ہے۔ کئی قلمی تصویریں ہیں۔ قیمت ۴؍

**بنتُ الوقت** ہماری مستورات کی تعلیم و تربیت کا بے مثل مرقع وقت کا اندھا دھند ساتھ دینے والی ایک ناعاقبت اندیش لڑکی کا حیرت انگیز انجام۔ سات دفعہ چھپ چکی ہے۔ قیمت آٹھ آنے ۸

**سرابِ مغرب** غیر مسلم مدارس میں لڑکیوں کا تعلیم پانا کہاں تک جائز ہے اس مبحث پر مشہور کتاب۔ تقلید مغربی کے دردناک نتائج۔ پارٹیز کا حشر۔ ماں باپ کی ناعاقبت اندیشی۔ ور لڑکی کی تباہی قیمت ۸؍ یہ کتاب آگرہ یونیورسٹی کے بی اے کورس میں شامل ہے۔

**فسانۂ سعید** بیوہ کا نکاح ثانی اسلام کا حکم ہے مگر اس افسانہ میں حضرت مصورِ غم نے سعید کا نکاح بے سود ثابت کیا ہے۔ سعید کی جگر خراش داستان دل ہلا دے گی۔ ۸؍

**سنجوگ** ایک تعلیم یافتہ سلیقہ شعار سمجھدار مگر کرموں جلی اور نصیبوں پھوٹی مصیبت زدہ اور مظلوم لڑکی کی درد انگیز داستان جس کا نکاح والدین نے سوچ سمجھ کر نہ کیا اور فریقین کی طبیعتوں کا

انداز و نہ لگایا۔ بلکہ دولت و ثروت کی قربان گاہ پر اپنے جگر کے ٹکڑے کو بیدردی سے ذبح کر دیا اس کتاب کا فقرہ فقرہ تیر ہے اور سطر سطر نشتر قیمت صرف دس آنے

**سوکن کا جلاپا** ایک بے گناہ لڑکی پر ساس نے سوکن لا بٹھائی اور غم نصیب مصیبت زدہ لڑکی نے ماں باپ کی لاج رکھنے کے لئے ساس کی زیادتیاں شوہر کے مظالم غرض سب اذیتیں ہنس کھیل کر صبر و شکر سے برداشت کیں یہاں تک کہ ان غموں میں گھل گھل کر جان دیدی قیمت ۵؍

## مختصر افسانوں کے مجموعے

**جواہرِ عصمت** حضرت علامہ مغفور کے بہت مشہور ۱۳ سبق آموز مختصر افسانے (۱) مظلوم بیوی کا پاک جذبہ (۲) بھنور کی دُلہن (۳) گلی محبتیں (۴) فسانہ تنویر (۵) بیگناہ کا قتل۔ (۶) بھاوج کا کینہ۔ (۷) مامون رشید کا دربار اور ایک سچی عورت۔ (۸) عدل جہانگیری۔ (۹) بلبل کی شہادت۔ (۱۰) ملکہ شہزاد۔ (۱۱) برقع کی مستحق۔ (۱۲) غلط فہمی۔ (۱۳) خاتمہ بالخیر۔ ان ۱۳ افسانوں کا مجموعہ جوہر عصمت ہر شریف مرد اور شریف عورت کی نظر سے گذرنا چاہیے بہت مشہور و مقبول ہے۔ قیمت ۱۲؍

**سیلاب اشک باتصویر** حضرت مصور غم کے سات درد انگیز افسانے (۱) پرستار محبت (۲) بلوچن کے تین رنگ۔ (۳) طلاقن کا سفید بال (۴) حج اکبر۔ (۵) عدل گلبدن (۶) بے قصور بچی (۷) ثریا کا تخیل۔ ہر افسانے کے ساتھ زر کثیر صرف کرکے فوٹو بلاک کی تصاویر لگائی گئی ہیں۔ قیمت ۱۰؍

**طوفانِ اشک** یعنی رواج کی چوکھٹ پر مظلوم عورتوں کی قربانیاں وہ موثر اور سبق آموز کتاب جس میں ۱۲ دل ہلا دینے والی کہانیاں ہیں اور سب درد و اثر اور سوز و گداز میں ڈوبی ہوئی۔ قیمت ایک روپیہ (۱؍)

**قطراتِ اشک** آنسوؤں کے بادشاہ حضرت علامہ راشد الخیری مرحوم کی افسانہ نگاری اور مضمون نگاری کے دور اول کے بہترین نمونے جو مخزن، عصمت، تمدن کہکشاں وغیرہ میں شائع ہو کر قبولیت عام اور شہرت دوام حاصل کر چکے ہیں جنھوں نے پڑھنے والوں کو جادو نگار مصنف کی تحریر کے اثر و تاثیر کا قائل کر دیا تھا اور جو ادبی رنگینیوں اور طرز تحریر کی دلاویزی کے باعث بار بار پڑھے جاتے ہیں۔ قیمت صرف ۱۲؍

**شہیدِ مغرب** طرابلس اور مراکش میں مسلمانوں اور عیسائیوں کے مقابلے۔ اسلام اور نصرانیت کے معرکے مسلمان عورت کی ناموس اسلام پر قربانیاں مسلمانوں کی ترقی کا راز اور تنزل کے اسباب شدھی اور تبلیغ کا اثر۔ ۹ سبق آموز افسانے۔ قیمت ۱۰؍

**نسوانی زندگی** ان افسانوں میں خصوصیت کے ساتھ بیوی۔

بیٹی بہن کی ہر حیثیت علیحدہ دکھائی گئی ہے اور ثابت کیا گیا ہے کہ ہر حیثیت میں عورت ایسا ایثار اور قربانیاں کر دکھاتی ہے کہ مرد حیرت میں رہ جاتا ہے قیمت آٹھ آنے (۸/)

## گوہرِ مقصود
یعنی خیالستان کی پری اور لال کی تلاش" دو بہت مشہور قصے - پہلا قصہ ملک خیالستان کی پری کا ہے جو مدت تک ادھر ادھر پھری اور بار بار کوشش کرنے کے بعد دنیا کا بہترین تحفہ لانے میں کامیاب ہوتی ہے - دوسرا قصہ ایک دکھیاری ماں کا ہے - جو گم شدہ بچہ کی تلاش میں جنگلوں اور پہاڑوں میں ماری ماری پھری - قیمت چھ آنے (۶/)

## نانی عشو
آپ کتنے ہی سنجیدہ کیوں نہ ہوں ناممکن ہے کہ نانی عشو پڑھتے یا سنتے وقت آپ کے پیٹ میں بل نہ پڑ جائیں - تمام ہندوستان میں اس کتاب کا ڈنکا بج چکا ہے - مصور غم مرحوم نے ظرافت کے مضامین بھی لکھے تو کمال کر دیا - چھٹا ایڈیشن - قیمت ۱۰/ -

## روداد قفس
حضرت علامہ مرحوم کی درد و اثر میں ڈوبی ہوئی نظموں کا مجموعہ - یہ معمولی نظمیں نہیں - بے کس عورتوں کے جگر خراش نالے اور مسلمان گھرانوں کے حیرت انگیز مرقعے ہیں - علامہ مرحوم کو جذبات نگاری میں جو کمال حاصل تھا وہ پورے طور پر ان نظموں میں نمایاں ہے - قیمت ۱۰/

## گرفتارِ قفس
حضرت علامہ راشد الخیری مرحوم کی درد انگیز نظموں کے مشہور مجموعے روداد قفس کا دوسرا حصہ یہ نظمیں اس قدر درد و اثر میں ڈوبی ہوئی ہیں کہ سنگ دل سے سنگ دل انسان کی آنکھ سے بھی آنسو نکل پڑیں - قیمت ۴/

## گلدستۂ عید
سچی خوشی کس طرح میسر ہوتی ہے رمضان شریف میں کیا کرنا چاہئے - عید کس طرح منانی چاہئے - ان موضوعات پر نتیجہ خیز مضامین اور افسانے - کتاب ایک طرف بہترین علمی عیدی ہے تو دوسری طرف ہر وقت پڑھنے اور روزانہ زندگی میں بہت سے مفید نتائج اخذ کرنے کی چیز ہے - قیمت صرف ۸/ -

# تاریخ وسیرت - ادب وانشاء

## آمنہ کا لال
اردو زبان کا سب سے بہترین مولود شریف حضرت علامہ مرحوم کی وہ تصنیف جو اپنے رنگ میں جواب نہیں رکھتی - اب تعلیم یافتہ گھرانوں میں مجلس میلاد میں یہی کتاب پڑھی جاتی ہے - کیونکہ اس میں ایک حرف بھی ایسا نہیں ہے جو خلاف عقل کہا جا سکے نثر کے ساتھ ساتھ نظم بھی علامہ مغفور کی ہے - قیمت ۱۲/ -

## سیدہ کا لال
شہادت کی مکمل و مفصل تاریخ حصہ اول میں تاریخ شہادت ہے - جس سے واقعہ کربلا کے صحیح اسباب ذہن نشین ہو جاتے ہیں - دوسرا حصہ مراثی [illegible] ہے یوں تو تمام کتاب ہی درد انگیز ہے کہ بغیر آنسو بہائے نہیں پڑھی جا سکتی مگر یہ نظمیں جو حضرت علامہ مغفور نے لکھی ہیں ان کی ایک ایک سطر کلیجہ کے پار ہو جاتی ہے - ادب لطیف کے علاوہ جو کتاب کی جان ہے شہادت کا اس قدر مفصل اور مکمل درد انگیز اور موثر بیان کسی کتاب میں نہیں - قیمت ۱۲/

## الزہرا
اردو زبان میں جگر گوشۂ رسول سیدۃ النساء حضرت بی بی فاطمہؓ کی بہترین سوانح عمری جو بتاتی ہے کہ میاں بیوی کو کس طرح رہنا چاہئے - بچوں کی پرورش کس طرح کرنی چاہئے دنیا کے ساتھ دین کس طرح میسر آتا ہے - آخر میں واقعہ کربلا کا مختصر بیان اور مصور غم کا قلم - قیمت ایک روپیہ (۱۲/)

## نوبت پنج روزہ
شاہ جہاں آباد اجڑ چکا مگر اس کے کھنڈر اب تک مٹنے والوں کے کارنامے سنا رہے ہیں اور شہر کے در و دیوار اس وقت بھی اپنے مہمانوں کا مرثیہ پڑھ رہے ہیں - آج سے ستر سال پہلے دلی کیا تھی بادشاہ کا جلوس قلعہ معلی کی بہاریں - شاہی جھگڑے میلے تماشوں کے رنگ دربار کی کیفیت شہر آبادی کی چہل پہل - ہندو مسلمانوں کی معاشرت رمضان - عید - سالگرہ کے تزک و احتشام شادی بیاہ کی رسوم غرض دور گذشتہ کی بہار اگر دیکھنی ہو تو نوبت پنج روزہ یعنی وداع ظفر ملاحظہ فرمائیے جس میں آخری تاجدار مغلیہ کی پانچ نوبتیں اس قدر درد انگیز پیرایہ میں لکھی گئی ہیں کہ خون کے آنسو رلا دیں گی - قیمت ۱۲/

## قلبِ حزیں
چھوٹے چھوٹے نہایت لطیف ادبی مضامین کا دلاویز مجموعہ جذبات نسوانی کی درد انگیز ترجمانی ان مضامین میں علامہ مغفور نے شاعری کی ہے - اور نظم بما نثر کا یہ کتاب بہترین نمونہ ہے - قیمت ۱۰/

## وداعِ خاتون
وہ درد انگیز مضامین جو مشہور ادیبہ محترمہ خاتون اکرم کی جوانمرگی پر لکھے گئے تھے جو بتائیں گے کہ بہو کسے کہتے ہیں - اور لڑکی شادی کے بعد کس طرح سسرال والوں کے دل فتح کرتی ہے - قیمت ۵/

## امین کا دم واپسین
شہنشاہ ہارون الرشید اور ملکہ زبیدہ خاتون کے لخت جگر شہزادہ امین الرشید کا دردناک قتل اسلامی تاریخ کا یوں ہی ایک درد انگیز واقعہ ہے اس پر مصور غم نے قصہ کے دلکش پیرایہ میں عبرت انگیز واقعات اپنے خاص رنگ میں لکھے ہیں - قیمت ۴/

## لڑکیوں کی انشاء
خط و کتابت سکھانے کی اردو زبان میں بہترین کتاب جس میں خطوط کے ذریعہ لڑکیوں کو بتایا گیا ہے کہ میکہ کی زندگی میں کس طرح بسر کرنی چاہئے اور سسرال میں جا کر ان کی ذمہ داریاں کیا ہیں - ایک عورت کی حیثیت سے انہیں کیا کیا فرائض انجام دینے ہیں اور ہمدردی و دوستی کذا [illegible] اور کیونکر دوستوں کو وہ کس طرح [illegible] کے ساتھ رکھ سکتی ہیں - ضخامت سو صفحوں کے قریب - قیمت [illegible]

## اسلامی تاریخ افسانہ کے طرز پر

## ماہ عجم
مصور غم حضرت علامہ راشد الخیری رحمۃ اللہ علیہ کا

